کبھی صرف پھول لاکر اور کبھی صرف کثرت سے پتے نکالکر رہ گئے ہیں
جب حال یہ ہے تو دو ٹوک رائے دینی دشوار معلوم ہوتی ہے - واقعی
یہ ہے کہ ابھی تک درختان اسٹابری کے کم پھل دینے یا غیر مثمر ہوجانیکی
وجہیں تحقیق میں نہیں آئی ہیں۔ کلکتہ اور اطراف کلکتہ میں اسٹابری
کے تختے بیشتر پھول اور کبھی مجرد اوراق کثیرہ کے سوا ایک
دانہ پھل بھی نہیں لاتے ہیں یہ مصیبت اور اضلاع ہندوستان میں
بھی اسٹابری کی کاشتکاروں کو نصیب ہوتی ہے مگر نہ اس کثرت
سے جیسا کہ کاشتکاران کلکتہ پر نازل ہوا کرتی ہے بہرحال ماہ فروری
تک اسٹابری کے درختان نصب شدہ بالیدہ ہوکر پھول
لانے کے قابل ہوجاتے ہیں اور اُن کے پھل آخر مارچ سے صرف
میں آنے لگتے ہیں ✤

واضح ہو کہ اسٹابری بونے کا عام طریقہ یہ ہے کہ اُس کے تختہ کو آلو
یا شلجم یا مولی کے تختہ کی طرح سلسلۂ موج کے طور پر فراز و نشیب کے
ساتھ تیار کرکے ہر فرازِ لین پر اس کے درخت نصب کرتے ہیں۔
لیکن جس بلندی پر عموماً لگاتے ہیں وہ بلندی ایسی نہیں ہوتی
کہ سیرابی کافی کے وقت درخت انکی پتوں اور پھول اور پھل کو کیچڑ
کی آلودگی سے بچا سکتے پس آلودگی کی مضرتوں سے بچنے کا بہترین طریقہ
یہ ہے کہ ہر درخت کے لئے مٹی کی ایک افزودی بشکل ذیل نو انچ یا
دس انچ بلند تیار کی جاوے اور اس افزودی پر درخت لگایا جاوے ✤



چونکہ اکثر حالت سیرابی میں پھول اور پھل دونوں کیچڑ سے آلودہ ہو جاتے ہیں اور اس آلودگی سے دونوں کو ضرر مترتب ہوتا ہے پس اس طریقہ کے اختیار کرنے سے پھول اور پھل دونوں مضرت سے بچینگے اور بھی درختوں کی سیرابی میں کسی طرح خلل واقع نہ ہوگا اس واسطے کہ درخت جڑوں کے وسیلے سے پانی جذب کرکے سیراب ہو جایا کرینگے لیکن بارش کے پانی سے جو کیچڑ پیدا ہوگی اُس کی آلودگی سے بچنے کو یہ ترکیب کافی نہ ہوگی. اس کے واسطے کمہاروں سے سطح گول سفال نو انچ قطر میں اور جس کے درمیان میں ایک گول سوراخ دو یا سوا دو انچ قطر میں ہو بنوانی چاہیے سفال کی شکل بطرز ذیل ہونی چاہیے +



شکل سفال

اس سفال کے سوراخ سے اسٹابری کے درخت کو پار کرکے سطح فرونی پہ اس سفال کو بٹھلا دینا درکار ہے اس سفال کا سوراخ درخت اسٹابری کے داخل ہونے کو کافی ہوتا ہے پتوں کو سمیٹنے سے درخت اس سوراخ میں در آتا ہے اور اگر کچھ صدمہ بھی درخت کو پہونچتا ہے تو تھوڑے عرصہ میں زائل ہو کر درخت اپنی اصلی حالت پر آجاتا ہے اس ترکیب کے ذریعہ سے بارش کی کیچڑ کی آلودگی سے بھی پھول اور پھل محفوظ رہتے ہیں۔ اور محاصل میں نقصان کی عوض ترقی کی بڑی صورت بھی پیدا ہوتی ہے +

واضح ہو کہ اس ترکیب کے موجد بقول لفٹنٹ پاگسن کے Pagson یہ کرنیل فرنگٹن Farrington General :

صاحب ہیں جو شہر میرٹھ میں توپخانے کے افسر تھے بلاشبہ اس ایجاد
سے کرنیل موصوف کا بڑا احسان ارباب شوق پر رہ گیا بلکہ اعتراف
احسان کے خیال سے اگر اسٹابری کا نام پلیٹ بری (Plateberry)
کے ساتھ مبدل کر دیا جائے تو بیموقع نہ ہوگا کس واسطے کہ یہ نام یعنی
اسٹابری ووڈبری (Woodberry) کا مبدل ہے اور جو وجہ ووڈبری
کو اسٹابری کے ساتھ مبدل کئے جانے کے لئے واقع ہوئی تھی وہی وجہ
اسٹابری کو پلیٹ بری کے ساتھ مبدل کر دینے کے لئے حاصل ہے۔
بنظر تصریح بالا اس جگہ پر یہ بیان کر دینا مناسب معلوم ہوتا ہے کہ
اسٹابری کو سابق میں ووڈبری (Woodberry) کہتے تھے اور بعد ازاں اسٹرابری
(Strawberry) کہنے لگے پہلے تسمیہ کی وجہ سے مؤلف کو
بخوبی اطلاع نہیں ہے ظاہرا ووڈبری لفظ ووڈ (Wood) جس کے
معنی جنگل ہیں اور لفظ بری (Berry) سے جس کے معنے میوۂ خورد
مقدار ہیں مرکب ہے۔ چونکہ بقرینۂ غالب یہ میوہ کسی جنگل سے لایا گیا تھا۔
اسی واسطے اہل فرنگ اسے ووڈبری کہنے لگے تھے مگر اس کی اسٹابری
موسوم ہو جانے کی یہ شکل ہوئی کہ ایک بار کثرت باراں سے اسٹابری
کے درختوں کو انگلستان میں صدمۂ عظیم پہونچا تھا بعد اس آفت سماوی
کے باغبانان انگریزی اس کے درختوں کے نیچے اس کے پھول و پھل
کو کیچڑ کی آلودگی اور مضرت سے بچانے کی غرض سے کاہ یا پیال بچھانے لگے
کاہ وخس کو بزبان انگریزی اسٹرا (Straw) کہتے ہیں۔ پس
اس ترکیب کے اختیار کرنے کے بعد سے بجائے ووڈبری کے اہل فرنگ
اس درخت کو اسٹرابری (Strawberry) کہنے لگے (جو بزبان
اہل ہند بہ لفظ اسٹابری معروف ہے) اب چونکہ کرنیل فارنگٹن نے خس
اور پیال سے بھی ایک بہتر شے یعنے سفال کو ایجاد کر کے بجائے کاہ وخس

استعمال کرنا شروع کیا اور سفال کو انگریزی میں پلیٹ Plate
کہتے ہیں اس لیئے اگر اب اسٹرابری کی جگہ اسے پلیٹ بری
Plate berry کہیں تو یہ نام زیادہ مناسب ہوگا کس واسطے کہ
یہ نام احسان کرنیل موصوف کے ذریعۂ اعتراف ہونے کے علاوہ ایک
جدید اور بکار آمد طریقہ استحفاظ کی یادرہی کا باعث متصور ہے ❖

جب پھل اسٹابری میں لگیں تو ان کی نگہداشت کامل طور سے
کی جاوے ورنہ حسرت کے سوا کوئی نتیجہ مترتب نہ ہوگا۔ اہل واقفیت
سے پوشیدہ نہیں ہے کہ اقسام طیور اس پھل کے نہایت شایق ہیں
اور ان کی جماعت کی جماعت اسٹابری کے تختوں پر حملہ آور ہوتی ہے
نگہبانوں کے شور و فساد سے طیور بھاگ تو جاتے ہیں مگر ذرا بھی غافل
پاتے ہیں تو پھر غارتگری کو آ پہونچتے ہیں یوں تو طوطے کوتے بینے لالکے
جھل ہوکے وغیرہ وغیرہ اس پھل پر جان دیتے ہی ہیں مگر ہاریل بھی جو
زمین پر عموماً کم چراغ کرتا ہے اس میوے کے اشتیاق میں اونچے اونچے
درختوں کو چھوڑ کر زمین پر اُتر تا ہے۔ چنانچہ خود مؤلف نے چند ہاریلوں
کو اس غارتگری کی حالت میں شکار کیا ہے پس بہ نظر استحفاظ اثمار
لازم ہے کہ ہر درخت پر بانس یا کسی اور شئے کی ٹاپیاں چڑھائی جاویں
ٹاپیوں کی شکل بطرز ذیل ہوتی ہے اور ڈوم کی قوم جسے بانس پھوڑ
کہتے ہیں ان ٹاپیوں کو تیار کرتی ہے ❖



علاوہ ان ٹاپیوں کے جس قدر جالوں کے ذریعے سے استحفاظ ممکن ہو

عمل میں لانا چاہئے اہل واقفیت سے پوشیدہ نہیں ہے کہ اسٹابری
ایک گراں قیمت میوہ ہے۔ محاصل کے حساب سے بھی کثیر المنافع ہے
اس کی پرورش اور استحفاظ میں ارباب شوق اور نیز اشخاص تجارت
پیشہ کو کسی طرح پس پا نہیں ہونا چاہئے ۔

اسٹابری کے درخت تخم سے تیار کئے جا سکتے ہیں چنانچہ فرنچر صاحب
لکھتے ہیں کہ ہم نے البائن اسٹابری (Alpine strawberry)
کے درخت تخم سے تیار کئے تھے اور یہ تخمی درخت بہت قوی اور خوب بثمر
نکلے تھے لیکن اگر تخم تیار کرنا دو طلب معلوم ہو تو بہتر ہے کہ لاہور
وسہارنپور و بنارس و دانا پور و کلکتہ وغیرہ سے ارباب شوق اس
کے چھوٹے درخت منگوا کر بطریقہ مذکورہ بالا اسٹابری کے تختے تیار
کرلیں ایک بار منگانے کے بعد پھر نئی خریداری کی حاجت نہ ہوگی جب
یہ نئے درخت دو تین تختے کے ہو جائیں گے تب ان درختوں سے
نئی جڑ والی شاخیں نکلیں گی ان شاخوں کو جائے محفوظ میں رکھ کر
ان سے نئے درخت تیار کرلینا کوئی دشوار کام نہ ہوگا ہر سال پرانے
درختوں کو ضایع کرکے نئے درخت نصب کرنا چاہئے اور سرنو سے تختہ
یا کھیت تیار کرنا زیادہ مناسب ہوگا لیکن اگر اسٹابری کی کوئی ایسی
قسم ہے جو چند فصلوں تک یکساں بارور ہو سکتی ہے مثلاً اسٹابری موسوم
بریڈلیز امیٹر (Bradleys Amateur) تو ایسے درختوں
کو اکھاڑ کر نئے درختوں کے لگانے کی کوئی حاجت نہ ہوگی البتہ
تقویت و تغذیہ درختان کے خیال سے کھاد ہر درخت کی جڑ میں
دینا ضرور ہوگا۔ اور وہی سب کارروائیاں درکار ہوں گی جو اسٹابری
کی زراعت کے واسطے اس رسالے میں درج ہو چکی
ہیں ۔

واضح ہوکہ باغبانان انگریزی ملک انگلستان میں بہ تقاضائے ملک و دیار اپنے خاص طور پر اسٹابری پیدا کرتے ہیں۔ ہندوستان میں انگریزی قواعد کی پابندی کے ساتھ خود اہل فرنگ بھی اسٹابری کی زراعت نہیں کرتے ہیں۔ جیسا نسبت مؤلف انگریزی طریقہ کی پابندی کچھ دشوار بھی ہے اور بقرینۂ غالب ملک ہندوستان کے حسب حال بھی نہیں ہے۔ چنانچہ مجھ سے ایک صاحب ولایتی فرماتے تھے کہ ہم نے اسٹابری کو بقاعدۂ انگریزی ملک ہندوستان میں پرورده اور بارور کرنا چاہا تھا مگر ہم بالکل اپنی کوششوں میں ناکامیاب ہوئے بہرحال مجرد بہ نظر اطلاع دہی شائقین اہل فرنگ کے طور پر اسٹابری کے واسطے زمین تیار کرنے کے طریقے کو اس مقام پر حوالۂ قلم کرنا چنداں نامربوط نہ ہوگا۔ علاوہ اس کے اس حالت میں کہ بقیاس مؤلف ہندوستان کے کوہی مقاموں میں اگر اس طریقہ کی آزمائش کی جائے تو کیا عجب ہے کہ کامیابی کی صورت پیدا ہو اور اگر شائقین ہندوستان کے میدانی حصوں میں بھی امتحاناً دو ایک بار انگریزی طریقے پر تھوڑا کھیت اسٹابری کے واسطے تیار کریں تو کوئی مضائقہ نہیں ہے۔ کھیت تیار کرنیکے انگریزی طریقے چند معلوم ہوتے ہیں مگر مؤلف اُسی کو درج کتاب ہذا کرتا ہے جیسے مسٹر جیمس گٹ اہل د Mr. James [illegible] صاحب نے اپنے اسٹابری کے رسالے میں ذکر کیا ہے۔ اُنکی تحریر کا خلاصہ مندرج ذیل ہوتا ہے +

جو زمین اسٹابری کے واسطے تجویز کی جائے لازم ہے کہ اوّل وہ پھوڑے سے تین یا چار بالشت کھودی جائے۔ کھودی جانیکے بعد پھر اُسے پاؤں سے اس قدر پامال کرنا چاہیئے کہ اُس زمین کی مٹی نہایت بستہ ہو جائے بعد ازاں تمام اراضی کو خوب گھوڑے کی لید سے چھپانا چاہیئے اس کے بعد پھر زمین کو سرِنو سے کھودنا چاہیئے۔

تاکہ کھاد مذکور زمین کے اندر داخل ہو کر جزو زمین ہو جائے بعدازاں
پھر تمام اراضی کو پائمال کرکے سٹ ڈالنا چاہئے جب زمین اچھی طرح سے مستحکم ہوجاچکے تب اسٹابری
کے درخت نصب کرنا چاہئے اس کے بعد سالہا سال زمین کے کھودنے کی حاجت
نہیں ہوگی صرف ہرسال خزاں کی موسم میں سطح زمین پر کھاد کا ڈالنا کافی ہوگا اس التزام
سے سال بسال کھاد بہ تدریج جمع ہوجائیگی اور زمین کی قوت پیداوار ترقی کرتی جائیگی
جیسے کہ شیل لکھتے ہیں کہ طریقہ بالا کی پابندی سے اسٹابریاں بلا قسم بلیک پرنس
(Black Prince) اور پرنس آف ویلس (Prince of Wales) اور دی پرنسس رائل (The Princess Royal)
سالہا سال سے علی الاتصال باردار ہوتی چلی آئی ہیں حضرات اہل شوق
جو ان اقسام اسٹابری کو ہندوستان میں رواج دینا چاہیں۔ بہ نظر
امتحان اس طریقہ کو بھی اختیار کرکے دیکھیں۔ کیا عجب ہے کہ کامیابی
نصیب ہو ورنہ مروج طریقہ جو ہندوستان کا ہے اور جس کا مذکور
سابق میں آچکا ہے ایک امر اختیاری ہے جب چاہیں اس پر کاربند
ہوسکتے ہیں۔ محقق موصوف یہ بھی تحریر کرتے ہیں کہ زمین کے پائمال
کرنے کی زیادہ حاجت اس حالت میں ہوتی ہے جب زمین نرم اور
بالو آمیز ہوتی ہے اگر ایسی زمین خوب پائمال نہیں کی جاوے اور کسی
وجہ سے پھلکی رہ جاوے تو اسٹابری کبھی باردار نہیں ہوتی ہے۔
بلکہ لازم ہے کہ درخت نصب کرنے کے بعد بھی اطراف درخت نصب
شدہ کی زمین بار ثانی پائمال کی جاوے کیوال زمین کو اس قدر پائمالی کی
حاجت نہیں ہوتی ہے اس کی وجہ یہ ہے کہ اس کے اجزا خود اتصال
پذیر رہتے ہیں مختصر یہ ہے کہ پائمالی کی ضرورت تقاضائے زمین پر منحصر
ہے جس قدر زمین کے اجزا زیادہ اتصال پذیر ہوتے ہیں اسی قدر
کم پائمالی کی حاجت ہوتی ہے اور جس قدر کم اتصال پذیر ہوتے ہیں۔

تاکہ کھاد کو زمین کے اندر داخل جزو زمین ہو جاوے۔ بعد
ازاں پھر تمام اراضی کو پائمال کر کے بستہ کر ڈالنا چاہیئے جب
زمین اس طور سے مستحکم ہو جاچکے تب اسٹابری کے درخت
نصب کرنا چاہیئے۔ اس کے بعد سالہا سال زمین کھودنے کی
حاجت نہیں ہوگی صرف ہر سال ضروری ہیں سطح زمین پر کھاد
کا ڈالنا کافی ہوگا۔ اس التزام سے کھاد تہ بہ تہ جمتی جائیگی اور
زمین کی قوت پیداوار ترقی کرتی جائیگی جس میں کنٹرول لکھتے
ہیں۔ کہ طریقہ بالا کی پابندی سے اسٹابریاں از قسم بلیک پرنس
(Black Prince) پرنس آف ویلس (Prince of Walse)
دی پرنسس رائل (The Princess Royal) سالہا سال سے علی الاتصال
بارور ہوتی چلی آئی ہیں۔ حضرات اہل شوق جوان اقسام اسٹابری
کو ہندوستان میں رواج دینا چاہیں۔ بہ نظر امتحان اس طریقہ کو بھی
اختیار کر کے دیکھیں کیا عجب ہے۔ کہ کامیابی نصیب ہو
ورنہ مروج طریقہ ہندوستان کا ہے۔ اور جس کا مذکور سابق
میں آچکا ہے۔ ایک امر اختیاری ہے۔ جب چاہیں اس پر
کاربند ہو سکتے ہیں محقق موصوف یہہ بھی تحریر کرتے ہیں کہ زمین
کے پائمال کرنیکی زیادہ حاجت اس حالت میں ہوتی ہے
جب زمین نرم اور بالو آمیز ہوتی ہے۔ اگر ایسی زمین خوب
پائمال نہ کیجائے۔ اور کسی وجہ سے ہلکی رہ جائے تو اسٹابری
کبھی بارور نہیں ہوتی ہے۔ بلکہ لازم یہہ ہے۔ کہ درخت
نصب کرنیکے بعد بھی اطراف درخت نصب شدہ کی بار ثانی
پائمال کیجائے کیونکہ زمین کو اس قدر پائمالی کی حاجت
نہیں ہوتی ہے۔ اس کی وجہ یہہ ہے۔ کہ اس کے

اجزا خود اتصال پذیر رہتے ہیں۔ مختصر یہ کہ پاگھائی کی
ضرورت تقاضائے زمین پر منحصر ہے۔ یعنی جس قدر زمین
کے اجزا زیادہ اتصال پذیر ہوتے ہیں اسی قدر پاگھائی درکار
ہوتی ہے۔ بلفظ ہندوستان کے کوہی حصوں میں
اسٹابری بونے کی یوں ہدایت کرتے ہیں کہ اسٹابری
ماہ مارچ یا ستمبر میں لگائی جائے اس کے واسطے
زمین زرخیز چکنی کہوائی درکار ہے۔ اور زمین کو دو فٹ عمیق
تک کہونا چاہئے۔ جولائی کی تیار کردہ گاچہیاں اغلب زیادہ
کی گاچہیوں پر مرجح ہوتی ہیں۔ ان گاچہیوں کو ایسا نصب
کرنا چاہئے کہ تمام گاچہیوں کی جڑیں تہ زمین ہو جاویں
بہت لوگوں کو یہ معمول ہے کہ اسٹابری کے کھیتوں کو
سالہا سال تک نہیں کہودتے ہیں۔ اور اُنکے کھیت کسی
طرح پر حاصل دیتے چلے جاتے ہیں۔ مگر بہترین طریقہ یہہ
ہے کہ تین سال پر کھیت کہودا جائے یہہ وسطی حالت
خوب ہوتی ہے۔ نہ اس میں بالکلیہ چشم پوشی ہے اور
نہ اس میں ہر سال بلا ضرورت کے کاوش مقصود ہے
جب کھیت بوضع بالا تیار ہو جائے۔ تب ہر سال مجرد
سطح زمین پر یعنی جب تک کہ سر نو سے کھیت کے کہودنے
کی حاجت لاحق نہ ہو کہاد ڈالنا مناسب ہوگا۔ کہاد
حصہ زرخیز کیوال مٹی اور ایک حصہ گھوڑے کی لید
یا گوبر بوسیدہ وغیرہ وغیرہ سے مرکب ہو کہاد ڈالنے
کا زمانہ ایام سرما ہے۔ اس ایام میں کہاد ڈالنے
سے درختوں کی حفاظت ہوتی ہے۔ اور نیز سورج

کہتے ہیں۔ نئی سوروں کی نکلنے کا مقام اصل کے چھتے کی ڈالیوں کے نیچے ہے۔ ماہ مارچ میں تمام پرانے پتوں کو کاٹ ڈالنا چاہیے۔ سوائے ان ٹہنیوں کے جو وسط میں واقع رہتی ہیں۔ اسی زمانہ میں کھیتوں کو کثیف چیزوں سے بذریعہ دندانہ دار آلہ بشکل ذیل کے ذریعہ سے صاف کر ڈالنا چاہیے۔



پھلوں کے پکنے کے قبل درختوں کے نیچے گھاس خشک یا پیال بچھا دینا چاہیے تاکہ کیچڑ کی آلودگی اور مضرت سے پھل محفوظ رہیں۔

واضح ہو کہ شملہ میں اسٹابری کی کاشت جیسا کہ سابق میں بیان ہوا خوب ہوتی ہے۔ اور وہاں کے مالی اسٹابری بونے کے قواعد سے خوب واقفیت رکھتے ہیں۔ مگر اور مقامات کوہی میں ابھی تک اسٹابری کی زراعت نے خوب رواج نہیں پایا ہے۔ امید کی جاتی ہے کہ لفٹنٹ پاگسن کی تحریر کا خلاصہ جو بالا میں درج قلم ہوا ان کوہی مقاموں کو ارباب شوق کو بکار آمد ہوگا۔

## CraneBerry.

## کرین بری

اس درخت کی وجہ تسمیہ یہ کہ کرین (Crane)

بزبان انگریزی لق لق یا فرفرے کو کہتے ہیں چونکہ اس درخت کی شاخیں اس جانور کے مانند ہوتی ہیں اس واسطے اس درخت کو کرین بری کہتے ہیں۔ یہہ درخت چھوٹا سرخ رنگ کا ترش پھل پیدا کرتا ہے۔ اس درخت کی دو قسمیں ہوتی ہیں۔ ایک کا وطن انگلستان اور اسکاٹ لینڈ ہے جہاں خودرو اور صحرائی درختوں کی طرح یہہ بکثرت دیکھا جاتا ہے۔ دوسری قسم کا وطن امریکہ ہے۔ اس قسم کا درخت قسم اول کے اعتبار سے بڑا اور اس کا پھل بھی زیادہ تر ذائقہ اور مقداراً بزرگ ہوتا ہے۔ دونوں قسموں کے پھل مربے یا باورچی خانہ کے کام کے ہوتے ہیں۔

ہندوستان کے کوہی مقاموں میں کرین بری کو بالیدہ ہونیکی صلاحیت معلوم ہوتی ہے۔ مگر اب تک کسی نے اس کی آزمائش نہیں کی ہے۔

اپنے وطن میں کرین بری کا درخت لب جو خوب بالیدہ ہوتا ہوتے ہیں۔ معلوم ہوتا ہے۔ کہ اس کے واسطے زمین کثیر الرطوبت درکار ہے۔

## Waters Chestnut.

## سنگھاڑا

بنگالہ اور بہار میں کثیر الوجود ہے تالابوں میں ہوا کرتا ہے پانی سے باہر زندہ نہیں رہ سکتا۔ اس کی جڑ زمین سے لگی رہتی ہے۔ اور شاخیں جو بیل والی ہوتی ہیں سطح آب پر تیرتی رہتی ہیں قوت نامیہ سنگھاڑے میں بہت ہوتی ہے بوئے جانیکے بعد تھوڑے عرصہ میں تالاب کے تالاب کو بہی

شاخوں اور پتوں سے چھپا لیتا ہے اساڑھ میں اس کے درخت نصب
کیے جاتے ہیں۔ اور آسن تک اس کے پھل تیار ہو جاتے ہیں اس
کے پھول سفید ہوتے ہیں اور شام کے قریب شگفتہ ہوتے ہیں پھل
مثلث شکل گندہ پوست خاردار سہ گوشہ ہوتا ہے پھل کی رنگت زیادہ تر سیاہی
مائل ہوتی ہے پوست کے علیحدہ کرنیکے بعد مغز بھی مثلث شکل نکلتا ہے
اس مغز کو بحالت خام یا جوشاندہ کر کے باگھی میں بریان کر کے کھاتے
ہیں اکثر اشخاص ہند کو اس کا مغز مطبوع ہوتا ہے۔ مگر اہل انگلستان
کو مطلق پسند نہیں آتا کرنیل سلیمن Colonel Sleman جنکے
نام سے اہل لکھنؤ خوب واقف ہونگے لکھتے ہیں کہ جس تالاب میں
سنگھاڑا بویا جاتا ہے وہ تالاب تھوڑے عرصہ میں خراب ہو جاتا ہے اور اس
کی وجہ یہ ہے کہ سنگھاڑا کثرت سے کیچڑ پیدا کرتا ہے جس سے تالاب
جلد بھر جایا کرتا ہے

صوبہ بہار میں اکثر پارسی کی قوم سنگھاڑا بوتی ہے اور اس کے پھل فروخت
کرتی ہے زمیندار تالابوں کو اس قوم کے ساتھ سنگھاڑا بونیکے واسطے
بندوبست کر دیتے ہیں یہ قوم اس پھل کا پیدا کرنا خوب جانتی ہے۔
لگانیکے وقت سے تا زمانہ ثمر گیری اس کا بونے والا سنگھاڑے کے
درختوں کی پوری خبر گیری کرتا ہے۔ تالاب میں داخل ہو کر ہر شاخ اور
برگ سے کیڑے نکالتا ہے بیشتر تالابوں میں جن میں سنگھاڑا بویا
جاتا ہے پانی عمیق ہوتا ہے پس اس کا نگران حال دو گھڑونکے
گھوڑوں پر سوار ہو کر سارے تالاب میں پھر پھر کر ہر برگ و شاخ کی
حالت کو معائنہ کرتا ہے

سنگھاڑا ایسے پانی میں بویا جاتا ہے جو فصل میں خشک نہیں ہوتا ہے
یا اس قدر تو ضرور رہتا ہے کہ اس کی حاجتوں کو کافی ہوتا ہے تیس ہر حال

ہیں اسکو آب بستہ درکار ہی رواں پانی میں نہیں اگتا سنگھاڑے کی گاچھیاں اس کے بیجوں سے پیدا ہوتی ہیں اور اور درختوں کی گاچھیاں کے مانند فروخت بھی ہوتی ہیں

## کنول گٹا

Lotus

یہہ بھی سنگھاڑے کی مثل تالاب اور آب بستہ میں اگتا ہی اس کا پھول نہایت خوبصورت ہوتا ہی ہندی شاعروں نے کبھی تشبیہ اور استعارہ میں صرف کیا ہی اور بقرینہ غالب ہر ہندی وطن گنوار بھی اس کے پیارے نام سے واقف ہی ایام گرما اور برشکال میں درخت آبی رنگ کے پھول لاتا ہی اور ابتدائے سرما میں اسکے تخم جو کیطرح مغز رکھتے ہیں پختہ ہونے لگتے ہیں بنگالہ اور بعض اضلاع صوبہ بہار اور بھی اکثر مقامات ہندوستان وغیرہ جزیرہ سنگاپور میں اس کے درخت تالاب یا آبستان میں دیکھے جاتے ہیں اس کے تخم کے مغز خوش مزہ ہوتے ہیں اور بادام کے طور پر صرف میں آتے ہیں

## فلبرٹ

Filbert.

مسٹر فریسنجر صاحب کی تحقیق سے معلوم ہوتا ہی کہ فلبرٹ اور ہیزل نٹ (Hazel nut) کی کوئی قسم ہندوستان میں دیکھی جاتی ہی اس درخت کو ہندوستان میں پرورش کرنیکی کوششیں بہت عمل میں آئیں مگر کبھی کسیکو کامیابی نصیب نہیں ہوئی جزیرہ ماریشش Mauritius میں اس کا درخت بھی ہوتا ہی اور وہاں کا نقشہ پاگسن (Dr. Pagson) بھی اپنی تصنیف میں اسی تحقیق کا اعادہ کرتے ہیں اس درخت کا پھل بیضاوی شکل کا مغزدار ہوتا ہی یعنی مغز اسکے مصرف میں آتا ہی اس کا مغز قابل الغذا پر روغن ہوتا اور خوش ذائقہ ہوتا ہی فلبرٹ کا درخت اسکے تخم سے پیدا ہوتا ہی یہہ درخت اقسام بجوم سے ہے

## چینی بادام

North Nut.

اقسام خشخاش سے ہے اس کا وطن امریکہ جنوبی ہے مگر اب ہندوستان میں شائع ہوگیا
ہے اور اکثر اشخاص ہندی اس سے بخوبی واقف ہیں چینی بادام کا پھل زیر زمین پیدا
ہوکر پختہ ہوتا ہے دو پھل کی شکل لوبیا مٹر کی پھلیوں کیطرح ہوتی ہے اور ہر پھل میں دو تین
دانے ہوتے ہیں اور یہی دانے مثل بادام کی خوراک پر استعمال کرتے ہیں یہ بہ ذائقہ بحالت
خام بھی کھائے جاتے ہیں مگر بریاں کئے جانے پر زیادہ خوش مزہ ہوجاتے ہیں ذائقہ کے
اعتبار سے ان چینی بادام کو جو بادام پستہ و اخروٹ و ناتی کے مقابلہ میں کم مزہ ہوتا ہے مگر ارزانی
کی وجہ سے خوردنی ہے اور جہاں بادام و پستہ موجود نہ ہو چینی بادام ہی غنیمت ہے چینی
بادام کی زراعت قابل توجہ ہو خاص کر ایسی حالت میں کہ اس کو تمام ہندوستان میں
باسود ہونے کی صلاحیت ہے چینی بادام ماہ جون میں پھول لاتا ہے اور جنوری میں اس کا پھل
پختہ ہوتا ہے اس وقت میں اسکے پودوں کو زمین کھود کر نکالنا چاہئے جب زمین سے پھلیاں
نکالی جاچکیں تو پرانے درختوں کو کھود کر ختم کرنا چاہئے اور سر نو سے کوئی نئی زمین میں سال
آئندہ کی پیداوار کے لئے تخم ریزی کرنی چاہئے تخم ریزی کے قبل زمین کو خوب کھود کر
تیار کرلینا ضروریات سے لازم ہے کہ پہلے زمین خوب کھودی اور مسطح کیجائے تب ایک فٹ
کے فاصلہ پر ایک دوسرے سے تخم نصب کیا جائے ضرورت کے حساب سے آبپاشی درکار ہے چینی
بادام کی کاشت کیلئے نرم پھلکی اور بالوآمیز زمین درکار ہے کھاد اس میں اسکو دینا ہی فضول ہے
پھلیاں بننے کے بعد پرانے درخت جب زمین سے اکھاڑے جائیں تو لازم ہے کہ وہ زمین خوب
کھودی اور جوتی جائے تاکہ پرانے درختوں کی تمام جڑیں کشیدہ ہوجائیں ورنہ اگر کچھ بھی
جڑ ان کا لگا رہیگا تو پھر چینی بادام کے درخت خود رو طور پر پیدا ہوجائینگے اور زمین بیکار کی بیکار
رہجائیگی کوشش باغ کے بغیر پرانے درختوں کی جڑوں کا انفصال ناممکن ہے حالت
کہ جس زمین میں ایک بار چینی بادام کے درخت نصب ہوجاتے ہیں تو پھر ان
کے ان کا انفصال دشوار ہوجاتا ہے

## Sugar Cane.

## نیشکر

اس کی بہت قسمیں ہیں بعض قسمیں ایسی ہوتی ہیں صرف شکر گڑ چینی وغیرہ چیزیں اُسسے
تیار کیجاتی ہیں اور تفریحات کے طور پر استعمال کے قابل نہیں ہوتی ہیں اس کتاب میں ان
قسموں کے مذکور کی حاجت نہیں ہے لیکن وہ قسمیں جو فوائد کے طور پر استعمال میں لائیجانیکے
قابل ہوتی ہیں اس کتاب کے احاطہ بیان کے اندر نہیں آتی اور اس سبب سے ان اقسام نیشکر
کا باغوں میں جگہ پانا مثل نخچیر و خشائش شمرہ کے نامناسب نہیں ہے لہٰذا نیچے قابل جو نیشکر
ہوتی ہے اسے بزبان انگریزی پونڈا یا گنا کہتے ہیں اور جو کہ کو طور پر اہل ہند اس کو استعمال
میں لاتے ہیں ہندوستان میں پونڈے سے شکر گڑ اور چینی وغیرہ کمتر بناتے ہیں تاہم چین و عمان
و امریکہ و بعض جزائر میں جہاں پونڈا پیدا ہوتا ہے اس سے بہت عمدہ نبات و قند تیار کرتے ہیں
صوبہ بہار میں جو نیشکر شکر چینی بنانیکے کام کی ہوتی ہے دیہات میں جہاں پونڈا نصیب
نہیں ہوتا ہے وہاں لوگ اسی قسم کی نیشکر کو جسے اوکھ کہتے ہیں پونڈے کی جگہ کھاتے
ہیں واقعی یہ ہے اوکھ کوئی چیز کھانیکے نہیں ہے جو اشخاص اس کے چبانیکے عادی
نہیں ہوتے ہیں اسکے چبانے سے انکے دانت اور زبان اور لبوں کو سخت تکلیف
ہوتی ہے بہر حال رنگ کے اعتبار سے نیشکر سرخ اور سفید ہوتی ہے یعنی پونڈے
بھی سفید اور سرخ رنگ ہوتے ہیں سفید رنگ سرخ رنگ کے اعتبار سے کثیر الوجود
ہوتے ہیں بہترین پونڈا سفید رنگ بردوان میں ہوتا ہے اور بعد ازاں ڈھیکل و پٹنہ الہ آباد
و شاہجہان آباد و اکبر آباد و بعض مقامات دکن میں بھی اس کی پیداواری ممتاز شکل
ہوتی ہے باغوں میں سفید سرخ دونوں رنگ کے پونڈا لگانا چاہئے جہاں سے عمدہ قسمیں ملیں
بہشتہ بہم دستیاب کرنا چاہئے زمانہ موجودہ میں باعتبار ترقی زمانہ ہے عمدہ چیزوں کا قلم کرنا ہے
ہیں اس ہر وقت طلب نہیں ہے سرکاری باغوں میں اور زمیندار لوگوں سے بھی عمدہ قسمیں مل سکتی ہیں پونڈا
اپنی تصنیف کیا اُنکا منشا درصہ ذیل ہے زمین پونڈے کیلئے نرم بھیلی بالو آمیز درکار ہے اوکھ
مضر دار ہوتا ہے اوکھ ہوال زمین میں بھی پیدا ہوتی ہے مگر پونڈا ایسی زمین میں نہ بالیدہ ہوتا ہے
و ناپختہ ہوتا ہے قلی زمین میں اسکی خلقی نرمی اور شادابی باقی رہتی ہے۔ مولف نے اکثبار بنظر
ہوال زمین میں کسیقدر پونڈے بوئے تھے اول تو کم درخت اوگے دوم یہ کہ

جواؤگے بھی تو اوکھ کے قریب قریب سخت اور خشک نکلے مختصر یہ کہ پونڈے
کے واسطے نرم مرطوب پھُلکی زمین تجویز کرنی چاہیئے۔ جب ایسی زمین
تجویز پا چکے تب چاہیئے کہ اول یہ زمین خوب پھاوڑے سے کھودی جائے
بعد ازاں پھر برابر کی جائے اس کے بعد ہل سے جوتی جائے اور ہل
سے جوتی جانے کے بعد اس میں کھاد ڈالی جائے۔ کھاد کو چولھے کی
راکھ اور گوبر بوسیدہ اور برگہائے درخت بوسیدہ اور بکری اور بھیڑ
کی مینگنیوں سے مرکب ہونا چاہیئے۔ جب کھاد کی آمیزش ہو چکے تب
زمین کو چوکی کے ذریعہ سے مسطح کرنا چاہیئے چوکی کی اصطلاح سے کاشتکار
لوگ خوب واقف ہیں چوکی کرنے سے زمین مسطح ہو جاتی ہے۔ ایک
ہفتہ کے بعد پھر ہل سے جوتنا چاہیئے اور بونے کے زمانے تک چند بار
جوتنا چاہیئے۔ آسن کے مہینے سے کھیت تیار کرنے کا اہتمام لازم ہے
اور جب ماگھ کا زمانہ آوے تب پونڈے کے ٹکرے جس کو ٹون کہتے
ہیں زمین میں نصب کرنا چاہیئے۔ ہر ٹون اس وضع کا تراشا ہوا ہو کہ
اُس میں دو صحیح آنکھ تو ضرور موجود ہوں بونے کے بعد پانی سے کھیت
کو سیراب کرنا چاہیئے اور اکثر سیراب رکھنا چاہیئے خاصکر ایام گرما میں کہ
سیرابی کثیر کی حاجت ہوتی ہے ٹونوں کو نصب کرنے پر کچھ عرصہ کے
بعد پونڈے کی گاچھیاں نمودار ہونگی اور مرور ایام سے جسمًا ترقی کرتی
جائینگی گنّے کی کاشت میں اس بات کا لحاظ ضرور رہے کہ گنّے کے کھیت
میں اکثر سوہنی اور کوڑی ہوا کرے گھاس اور دیگر حشایش اُگنے نہ
پائیں ایسا کرنے سے پونڈا حسب مراد بالیدہ ہوتا ہے اُس کی شادابی
و نرمی و شیرینی ترقی کرجاتی ہے جس کھیت میں ایک بار پونڈا بویا جاتا ہے
پھر اُس کھیت میں دو سال پونڈا نہیں بونا چاہیئے یعنے اُس کھیت
طور پر رکھنا چاہیئے یا ایسی چیز بونی چاہیئے کہ جو بہت جاذب مادہ زمین

نہ ہو یا جس کے بونے سے زمین خود درست ہوتی ہو جیسے کدو ککڑی
کھیرا وغیرہ۔ جب تک پونڈا پختہ نہ ہولے زمین سے علیحدہ نہ کیا جائے۔
ایام برشکال کے بعد پونڈے میں پختگی آتی ہے۔ ایام سرما اس کے واقعہ کئے
جانیکا بہترین زمانہ ہے۔ لیکن احتیاط کے ساتھ رکھنے سے کمیت جس
پونڈا چیت تک بخوبی رہ سکتا ہے اور اس وقت میں اس کی شیرینی
اور بھی زیادہ ترقی کرجاتی ہے۔ غیر فصل میں بھی پونڈا تیار کیا جاسکتا ہے
صرف کسی قدر نگاہداشت زیادہ درکار ہوتی ہے ❖

*Plantain*

## کیلا

جسے عربی میں موز کہتے ہیں ایک معروف اور مشہور درخت ہے بنگالہ
اور دکن میں کثیر الوجود ہے۔ مگر ہندوستان کے اکثر حصوں میں روئیدہ
ہوتا ہے۔ شملہ کے جوار کی دیہات میں بھی کیلے کے درخت قلیل
نہیں ہیں اس سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ کیلا بعض کوہی مقاموں میں
بھی روئیدہ ہونے کی صلاحیت رکھتا ہے۔ اطراف کوشگرہ میں جو دریائے
ستلج کے کنارے واقع ہے اس کے درخت دیکھے جاتے ہیں بمبئی
میں بھی کیلے کی بعض عمدہ قسمیں موجود ہیں۔ ہندوستان کے
علاوہ امریکہ میں کیلا بہ کثرت پیدا ہوتا ہے۔ ایشیائی مقاموں میں سے
سواحل بلاد عربستان و یمن و عمان و بصرہ و بلاد ایران میں بھی کیلا
پایا جاتا ہے مگر نہ اُس کثرت کے ساتھ جیسا کہ ہندوستان میں اس کی
کثرت دیکھی جاتی ہے ❖
باغوں میں لگانے کے قابل جو کیلے کی قسمیں ہیں مندرج نقشہ
ذیل ہوتی ہیں ❖

بہت بہتر ہیں اسی اپنی تقسیم مغز دار ہوتا ہے ذائقہ ہوتا ہے

| نمبرشمار | نام قسم | کیفیت |
|---|---|---|
| ۱ | مرتبان Martaban | اس کا اصل نام امرت بان ہے مجھے یاد آتا ہے کہ مصنف آرایش محفل نے یہی نام لکھا ہے بہرحال نام جو ہو یہ کیلا بہت عمدہ اور نفیس ہوتا ہے بلکہ بعضوں کی یہ رائے ہے کہ بنگالہ میں اس سے بہتر کوئی کیلا نہیں ہوتا ہے۔ لیکن فرمنجر صاحب چمپا کو تمام اقسام کے کیلوں پر ترجیح دیتے ہیں مؤلف کی دانست میں مرتبان کو اگر چمپا پر ترجیح نہیں ہے۔ تو برابری میں کوئی گفتگو بھی نہیں ہے لیکن ہے یہ کہ فرمنجر صاحب کا تجربہ مؤلف سے وسیع تر ہے عمدہ چمپا ممکن ہے کہ تمام اقسام کے کیلے پر مرجح ہو۔ |
| ۲ | چمپا Chumpa | بقول فرمنجر صاحب اس سے زیادہ کوئی کیلا لذیذ نہیں ہوتا ہے واقعی اس کی عمدگی بہت کچھ قابل تعریف ہے اس قسم کے |

| نمبر شمار | نام قسم | کیفیت |
|---|---|---|
| | | کیلے کا درخت سرخی مائل ہوتا ہے تنہ اور پتّے میں سرخی ہوتی ہے اسی سرخی کے باعث اور اقسام کیلہ سے فوراً ممیز ہو جاتا ہے۔ چمپا کی پھلی چھ انچ طول میں ہوتی ہے پکنے پر زرد کہربائی رنگ ہو جاتی ہے۔ اور جب تک کہ خوشی سے اس کی پھلیاں غایت پختگی سے خود جدا نہ ہونے لگیں تب تک سمجھنا چاہیے کہ مراد پر نہیں آیا ہے + |
| ۳ | چینی چمپا (Chumpa) | چمپا کے مانند ہوتا ہے فرق یہی ہے کہ اس کی پھلیاں چمپا کی پھلیوں سے چھوٹی ہوتی ہیں + |
| ۴ | ڈھکئی (Daccai) | یہ قسم بھی عجیب لذیذ ثمر پیدا کرتی ہے۔ بدانست مؤلف ڈھکئی مرتبان چمپا چینی چمپا یہ سب قسمیں ایک دوسرے کی ہم پہلو ہیں اور یکساں قابل توجہ ہیں مرتبان کے درخت سے ڈھکئی کو بڑی مشابہت ہے فرق اسیقدر ہے کہ ڈھکئی کے اعلے حصہ کے تنے میں جو سرخ دھاریاں |

| نمبر شمار | نام قسم | کیفیت |
|---|---|---|
| | | ہوتی ہیں وہ مرتبان کی دھاریوں سے تین گونہ زیادہ عریض ہوتی ہیں سوا اس کے ڈھکئی کے برگ کے نیچے والی سطح میں مایدہ یا چونے کے سفوف کی طرح کوئی شئے سفید بہ کثرت ہوتی ہے جو چھونے سے ہاتھوں میں لپٹ آتی ہے + اس کیلے کی پھلیاں طول میں ۴ انچ تک ہوتی ہیں۔ پختہ ہونے پر اس کا پھل ہلکا زرد رنگ ہو جاتا ہے۔ مگر نوک اور ڈنٹی ہری کچور رہ جاتی ہے۔ حالت غایت پختگی میں بھی اس کی پھلیاں گھود سے بخلاف چمپا کی پھلیوں کے مضبوطی کے ساتھ لگی رہتی ہیں + |
| ۵ | چنیا | اس کی پھلیاں چھوٹی ہوتی ہیں اور پختہ ہونے پر کھانے کے قابل شیریں ہو جاتی ہیں۔ صوبہ بہار میں اس کی دو یا تین قسمیں دیکھی جاتی ہیں اور وہاں کے |

| نمبر شمار | نام قسم | کیفیت |
|---|---|---|
| | | باغوں میں اس کے درخت کثیر الوجود ہیں + |
| ۶ | مال بھوگ یا موہن بھوگ Mohun Bhog | عوام پسند ہے کوئی لطف نہیں رکھتا مگر اس کی گھد دیڑی ہوتی ہے اور بعض سرزمین میں یہ کیلہ کسی قدر شیریں بھی ہوتا ہے۔ جب اچھے کیلے کھانے کو نہ ملیں تب اس کو کھا لینا جائز ہے + |
| ۷ | کنٹیلا (Kuntela) | یہ کوئی شئے خوردنی نہیں ہے مگر ہنود اس کے بہت خواہاں رہتے ہیں اس واسطے کہ یہی کیلا بدرسیوا ہوتا ہے۔ اس کا قد بہت کشیدہ اور پتے نہایت شوخ سبز رنگ ہوتے ہیں یہ قسم مال بھوگ یعنے نمبر ۶ سے خراب ہوتی ہے۔ صوبہ بہار میں اس کو یا اس کی ایک قسم کو سنگیا کہتے ہیں۔ ترکاری کے مصرف کا ہوتا ہے ہنود اس کو بہ شوق تمام پکا کر کھاتے ہیں ہندوؤں کی اکثر مذہبی تقریبوں میں کام |

| نمبر شمار | نام قسم | کیفیت |
|---|---|---|
| | | آتا ہے ؎ |
| ۸ | کچ کیلا | یہ بھی مثل نمبر ۷ کے صرف ترکاری کے مصرف کا ہوتا ہے یا جانوروں کی غذا کے قابل ہوتا ہے۔ اس کی پھلیاں بہت دراز ہوتی ہیں ؎ |
| ۹ | رام کیلا Musa Rubra | یہ قسم بھی ڈھکائی کے مثل نہایت عمدہ ہوتی ہے۔ اس سے باغ کی بڑی زینت متصور ہے لیکن یہ قسم قلیل الوجود ہے۔ تنہ اور ڈانٹ سرخ ہوتی ہے۔ اور پھل بھی حالت خامی میں سرخ رنگ ہوتا ہے مگر پختہ ہونے پر زردی آمیز سرخ ہوجاتا ہے ؎ |
| ۱۰ | کیلا کیونڈش Cavendish Plantain | یہ بھی لذیذ پھل پیدا کرتا ہے اور بہت کچھ قابل توجہ ہے۔ اس کا قد پست اور پتا عریض اور ایک دوسرے سے نہایت قریب ہوتا ہے دیکھنے میں۔ اس کا درخت بہت پست قد اور کوتہ گردن معلوم ہوتا ہے۔ اس کی گھود بہت بڑی ہوتی ہے۔ اور پھلیاں موٹی اور |

| نمبر شمار | نام قسم | کیفیت |
|---|---|---|
| | | طول میں کم سے کم دس انچ پختہ ہونے پر بھی کسی قدر سبز رہ جاتی ہیں۔ اس کیلے کی پھلیاں مراد پر آتے ہی فوراً سڑنے لگتی ہیں اس واسطے ان کا عین حالت کمال پختگی میں ذایقہ کیا جانا دشوار ہو جاتا ہے۔ بیشتر یہی ہوتا ہے۔ کہ بے لطف نصیب ہوتے ہیں۔ شاید یہ وہی کیلا ہے جسے صوبہ بہار میں نٹوا کہتے ہیں + |
| ۱۱ | کیلا کابلی (Cabulee) | یہ بھی کیوندش کے مانند پست قد ہوتا ہے اور کیوندش سے مناسبت رکھتا ہے مگر بہ تحقیق مولف اسکی پھلیاں مراد پر آکر جلد سڑنے نہیں لگتی ہیں۔ صوبہ بہار میں بھی اس کے درخت دیکھے جاتے ہیں مگر کثیر الوجود نہیں ہیں۔ صوبہ بہار میں بنگالہ سے یہ قسم لائی گئی ہے۔ یہ قسم بھی یا نٹوا کہلاتی ہے یا نٹوا کی کوئی قسم ہے۔ ظاہر ہے کہ پست قد ہونے سے ہر قسم نٹوا کہلا سکتی ہے + |

| نمبر شمار | نام قسم | کیفیت |
| --- | --- | --- |
| ۱۲ | کیلا اراکان (Aracan Plantain) | اراکانی کیلے جتنے ہندوستان میں آئے سب ضائع ہوتے گئے۔ حسب تحقیق فرنجر صاحب کپتان رپلی (Captain Ripley) نے اراکان سے کم سے کم اُنیس ۱۹ قسمیں آگرہ ہارٹی کلچرل سوسائٹی (A. H. Cultural Society) کو بھیجی تھیں اور حسب بیان کپتان موصوف ۱۲ ان میں سے نہایت نفیس تھیں مگر چونکہ سب ضائع ہوگئیں۔ مؤلف نے اُن کے اعادہ کی کوئی حاجت نہیں دیکھکر سب کو متروک الذکر کیا ✣ |
| ۱۳ | کیلا بمبئی (Bombay) | یہ بھی عمدہ قسم ہے ✣ |
| ۱۴ | کیلا پنیانگ (Penang) | یہ بھی عمدہ قسم ہے ✣ |
| ۱۵ | گلاکا (Glauca) | یہ قسم خوش جمال ہونے کے باعث آرائش کے مصرف کی ہوتی ہے ✣ |
| ۱۶ | سوپربا (Superba) | یہ کیلا بھی نمبر ۱۵ کے مثل آرائش کے کام کا ہوتا ہے ✣ |
| ۱۷ | زبرینا (Zebrina) | اس قسم کے کیلے کے پھول بڑے سرخ فراخ ہوتے ہیں اس وجہ سے |

| نمبر شمار | نام قسم | کیفیت |
|---|---|---|
| | | حسن و جمال میں یہ قسم بے نظیر ہوتی ہے اور اسی سبب سے اور کیلوں کے درخت کے اعتبار سے اس کا درخت گراں قیمت فروخت ہوتا ہے ؞ |

واضح ہو کہ دنیا کے لذیذ ترین میووں سے کیلا بھی ہے۔ بشرطیکہ عمدہ قسم کا ہو ورنہ کیلے کی بعض قسم ایسی بڑی ہوتی ہے کہ چارپایہ کے سوا آدمی کے مصرف میں نہیں آتی ہے جن لوگوں نے عمدہ اقسام کے کیلے ذائقہ نہیں کئے ہیں اُن کے خیال میں اس کی عمدگی مجرد بیان سے جگہ نہیں کر سکتی ہے بہت اشخاص ہندی وطن نے بھی اچھے کیلے نہیں کھائے ہیں چہ جائیکہ اہل یورپ کہ اکثر ان میں عمدہ اقسام کے کیلوں کی خوبی سے بالکل ناواقف ہیں بعض اہل انگلستان جنہوں نے ولایت میں ترکیبی کیلے ذائقہ کئے ہیں اور پھر ہندوستان میں آکر اُن کو عمدہ اقسام کے کیلوں کے ذائقہ کرنے کا موقع نہیں ملا ہے کیلے کی نسبت لکھتے ہیں کہ ایک بدذائقہ پھل ہوتا ہے۔ حالانکہ کیلے کی بعض قسمیں ایسی شیریں لذیذ اور لطیف ہوتی ہیں کہ جن سے لب بند ہونے لگتے ہیں اور روح کو تازگی نصیب ہوتی ہے ایسی تحریر کا باعث ناتجربہ کاری ہے ملک انگلستان میں جو کیلا بہ تکلف گرم خانوں میں (hot houses) پیدا کیا جاتا ہے وہ بے مزہ اور بھی بدمزہ ہوتا ہے شیرینیت سے اُس غریب کو کوئی تعلق نہیں ہوتا ہے۔ اسی ترکیبی کیلے پر ناواقفوں نے مرتبان

چمپا اور ڈھکئی وغیرہ کی ہندوستانی پیداوار کو بھی قیاس کرلیا ہے
لیکن بعض اہل یورپ جو ہندوستان میں بھی آکر اپنی ولایتی خیالوں
کے پابند رہ جاتے ہیں۔ اُس کی وجہ یہ ہے کہ عمدہ اقسام کے کیلے
علی العموم میسر نہیں آتے ہیں اور بُرے اقسام کے کیلے بکثرت ہر جگہ
پائے جاتے ہیں ان بُرے اقسام کے کیلے کو کھا کر اُن کے وطنی خیالات
کیلے کی نسبت مستحکم ہو جاتے ہیں اور پھر اُن کو اپنی رائے کے بدلنے
کا نہ اتفاقی موقع ملتا ہے اور نہ ہجوم کار سے اُن کو دریافت حقیقت
کی فرصت ملتی ہے مگر جو اہل یورپ کہ ہندوستان میں رہ کر تحقیق الاثمار
کرتے رہے ہیں یا دوسرے محققین کے تجربات سے فائدہ اُٹھانیکا
موقع پاتے گئے ہیں اُن کو کیلے کی عمدگی اور نفاست سے تمام تر اعتراف
ہے۔ بہر حال اب کیلے کی زراعت کی طرف توجہ شائقین درکار
ہے ٭

کیلے کے بالیدہ اور مثمرہ ہونے کے لئے نہایت زرخیز زمین درکار
ہے۔ جب تک زمین میں نمک کا جزو کثرت کے ساتھ پایا نہیں جائیگا۔
کیلا حسب مراد بارور نہ ہوگا جس زمین میں نمک کا جزو کم ہو لازم ہے۔
کہ اُس میں۔ کیلا نہ نصب کیا جائے یا اگر کسی وجہ سے نصب کرنے
کی حاجت ہو تو اُسی کھاد میں جو اناناس کے واسطے مذکور ہوا ہے۔
نمک کا جزو دوگونہ کردینا چاہئے۔ نمک آمیز ہونے کے علاوہ زمین
کیلے کے واسطے نرم پھُلکی اور مرطوب بھی درکار ہے ورنہ اِس کی
بالیدگی میں بڑی دشواری لاحق ہوتی ہے۔ مؤلف نے کیلے کے
بہت درخت سخت کیوال میں لگائے مگر کبھی کوئی بھی حسب مراد
بارور نہ ہوا لیکن ایسی زمینوں میں جو نرم اور پھُلکی تھیں اِس وقت
مؤلف کے لگائے ہوئے درخت نہایت شاداب موجود ہیں کیلے کا درخت

بہت جلد زمین کی قوت کو صرف کر ڈالتا ہے۔ اور تھوڑے عرصہ میں زمین سیٹھی پڑ جاتی ہے اس واسطے لازم ہے کہ موقع موقع سے اُس میں گوبر اور درخت کے پتوں کی راکھ اور شورہ اور نمک پانی میں محلول کرکے داخل کیا کریں اگر اناس والی کھاد کے استعمال کا موقع حاصل نہ ہو تو ابتدا سے اسی ترکیب کی پابندی بھی خالی از نفع نہ ہوگی اس وضع کی تقویت کے علاوہ سیرابی میں ہرگز غفلت نہ ہو ورنہ درختوں کی بالیدگی میں فتور لاحق ہوگا ۔

کیلے کے نصب کرنے کا بہترین زمانہ ساون بھادوں یعنے جولائی اور اگست ہے پہلے زمین کو کھود کر اقسام گیاہ اور حشایش سے پاک کرنا چاہیئے بعد ازاں دریاں ایک دوسرے سے آٹھ فٹ کے فاصلہ پر کھودی جاویں ہر دری دو فٹ عمیق اور تین فٹ عریض ہو درخت نصب کرنے کے قبل ان دریوں میں کھاد ڈال لینا چاہیئے اور درخت نصب کرنے کے بعد پانی سے سینچنا درکار ہے تاکہ درختِ نو نصب دری میں جگہ کرلے بعد ازاں موقع موقع سے سیراب کرنا چاہیئے۔ تاکہ درخت کی شادابی میں نقصان لاحق نہ ہو۔ اور بھی گوبر راکھ شورہ نمک سے حسب ہدایت بالا تقویت و تغذیہ درخت ہوا کرے کچھ عرصہ کے بعد درخت نصب شدہ کی جڑ دن سے ٹونٹے نکلینگے ان ٹونٹوں سے نئے درخت تیار ہو سکتے ہیں پس ان ٹونٹوں

---

علہ اسی واسطے کیلے کو آم یا کسی دوسرے درخت مثمر کے قریب نہیں لگانا چاہیئے۔ عوام کا یہ محض غلط خیال ہے کہ کیلے کے قریب سے آم کو تازگی ملتی ہے۔ حالانکہ حقیقت حال یہ ہے کہ کثیر الجذب ہونے کے باعث کیلا اپنے جوار و اطراف کی رطوبت کو کھینچ لیتا ہے اور اس وجہ سے اس کے قریب کے درخت کو مضرت پہونچتی ہے ۔

کو اس غرض سے دوسری جگہ نصب کرنا چاہیئے۔ یا ضائع کر ڈالنا مناسب ہوگا چونکہ ٹونٹے کثرت سے نکلتے ہیں اور نئے درختوں کی کم حاجت ہوتی ہے۔ بیشتر ان کا کاٹ ہی ڈالنا لازم آتا ہے۔ بہرحال ان میں سے ایک یا دو ٹونٹے اپنی حالت پر رہنے بھی دینا مناسب ہوتا ہے تاکہ درخت نصب شدہ کے باور ہونے کے سپے درپے یہی ٹونٹے اُس کے قایم مقام ہوتی جائیں۔ ظاہر ہے کہ ایک دفعہ باور ہونے کے بعد کیلے کا درخت پھر باور نہیں ہوسکتا ہے اس لئے اس کا کاٹ ڈالنا ضرور ہوجاتا ہے پس اس کے قایم مقام کا خیال بھی ضروری ہے اس واسطے ایک دو ٹونٹے کا اپنی حالت پر رہنے دینا قرین مصلحت ہے ✣

جب کیلا پھل لائے تو اُس وقت تک اُس کی گھود کو درخت سے علیحدہ نہیں کرنا چاہیئے۔ جب تک کہ اُس کی تین چار پھلیاں درخت میں از خود پختہ نہ ہولیں جب ایسی صورت پیدا ہولے تب گھود کر کاٹ کر اور ڈوری میں باندھ کر چھت یا چھپر سے آویزاں کر دینا چاہیئے رفتہ رفتہ سب پھلیاں پختہ ہو کر مصرف میں لانے کے قابل ہوجائینگی ✣

کیلے کی گھود کو ہرگز دھواں وغیرہ سے پکانا نہیں چاہیئے اس طرح پر پکانے سے پھلیاں بدمزہ ہوجاتی ہیں اور نفیس مزاجوں کے ذائقہ کے قابل نہیں رہتی ہیں ✣

پختہ کیلے میں کچے کیلے کے خلاف غذائیت بہت کم ہوتی ہے۔ البتہ پختہ میں جزو شکر بہت ہوتا ہے مگر گلوٹن[1] ( [illegible] ) یا البومن[2] ( Albumen ) نہایت قلیل مقدار سے پایا جاتا ہے۔

[1] نشاستہ کو کہتے ہیں ✣ [2] یہ وہ شئے ہے جو مایدہ کے طور پر گندم وغیرہ سے نکلتی ہے بلکہ خود مائدہ ہوتی ہے ✣

پس چونکہ پختہ کیلے سے بدل ما یتحلل کی صورت پیدا نہیں ہو سکتی ہے
انسان خالی پختہ کیلا کھا کر زندہ بھی نہیں رہ سکتا ہے۔ مگر خام کیلے
میں قوت تغذیہ بہت حاصل رہتی ہے۔ بدیں وجہ کہ خام میں اشتارچ[1]
( [illegible] ) اور گلوٹن ( [illegible] ) کے اجزا بکثرت
موجود رہتے ہیں اسی سبب سے ہنود اور اہل برہما کو اس سے تغذیہ
معقول کی شکل پیدا ہوتی ہے اور یہ اشخاص اسے ترکاری بنا کر
بکثرت کھاتے ہیں اور کبھی خشک کر کے اور اس کے پھلوں کا آٹا
تیار کر کے مصرف میں لاتے ہیں ❋

علم کیمسٹری کے ذریعہ سے یہ بات بھی معلوم ہوتی ہے۔ کہ کیلے
میں اجزائے مغذی کم موجود رہتے ہیں مگر اجزائے مغذی پختہ کیلے
کے چھلکے میں بکثرت پائے جاتے ہیں۔ اسی واسطے اجزائے مغذی
کی کثیر المقداری کو خیال کر کے علمائے طبیعیات کی یہ رائے قایم ہوئی
ہے کہ کیلے کے چھلکے کی راکھ سے میوریٹ آف پوٹاش تیار کرنا
چاہیئے۔ نمک سوڈا اور آہک و فاسفٹ آہک اس میں بھی موجود
رہتے ہیں ❋

صاحب مخزن الادویہ لکھتے ہیں کہ کیلے کے پوست اور برگ
کو جلانے سے ایک قسم کا نمک اس کی خاکستر سے نکل سکتا ہے اور
چونکہ اس کی خاکستر میں چمک اور جلا ہے اس واسطے گازران بنگالہ
اس کی خاکستر کو بجی کے طور پر کپڑوں کے دھونے میں استعمال
کرتے ہیں انہیں امور کے دریافت سے اس بات کی وجہ بھی سمجھ
میں آتی ہے کہ کیوں کیلے کا درخت جلد زمین کو سیٹھی کر دیتا ہے
اور کیوں اس کو نمک آمیز کھاد کی زیادہ ضرورت ہوتی ہے۔

---

[1] مادہ کا ست یا جوہر ❋

پھر اس تحقیق سے اس مسئلہ کی بھی تنقیح ہوتی ہے کہ آم کے درخت کے قریب کیلا نصب نہیں کرنا چاہیئے اور جو عوام کا خیال اس بارے میں ہے نہایت غلط ہے۔ قبل اس کے کہ کیلہ کی بحث تمام کی جاوے ایک ایسی ترکیب کا ذکر جس کے وسیلہ سے ایک گھود میں دو قسم کے کیلے پھلیں ضروری معلوم ہوتا ہے ایسے گھود پیدا کرنے کے واسطے لازم ہے کہ باغبان دو قسم کے کیلہ کی دو ٹونٹھی ہم مقدار لاوے اور دونوں کو نصفاً نصف تراش کر کے ایک قسم کے ٹونٹھے کے نصف کو دوسری قسم کے ٹونٹھے کے نصف کے ساتھ اس طرح وصل کر دے کہ طَابَقَ النَّعْلُ بِالنَّعْلِ کی صورت پیدا ہو پھر ان دونوں وصل شدہ حصوں کو معمولی ٹونٹھے کے طور پر زمین میں نصب کرے تھوڑے عرصہ میں دونوں حصے وصل قبول کر لینگے ان سے جو درخت تیار ہوگا ایک گھود میں دو قسم کے پھل لائیگا اور وہ دونوں قسمیں وہی ہونگی جن کے نصف نصف ٹونٹوں سے وہ درخت تیار کیا جائیگا ٭

کیلے کا درخت ٹونٹھے سے تیار ہوتا ہے۔ تخم سے بھی تیار ہونا ممکن ہے۔ اس زمانے میں اچھے اقدام کے کیلوں کے تیار کرنے کی بہترین ترکیب یہ ہے کہ سرکاری باغات یا نرسریوں سے عمدہ عمدہ اقسام کی گاچھیاں ایام برشکال میں منگوا لیجائیں اور حسب ہدایات مندرج کتاب ہذا ان کے پرورش کرنے کا سامان کیا جائے ٭

## پپیتا

فرمنجر صاحب لکھتے ہیں کہ اس حشیش کا وطن ویسٹ انڈیز

( سینڈریفا ) ہے مگر ہندوستان کے باغوں میں اس کی کاشت مروج ہوگئی ہے پٹوے کا پھل کوئی نہیں کھاتا لیکن اس کے پھل پر جو ایک دبیز پر عرق برگ ( سیلپل ) ہوتا ہے اس سے نہایت لذیذ مربّے وغیرہ بنایا جاتا ہے پٹوے کی ایک قسم سرخ اور دوسری سفید ہوتی ہے دونوں میں فرق اسی قدر ہے کہ سفید قسم سرخ کے اعتبار سے کسی قدر کم ترش ہوتی ہے۔ آخر ماہ میں اس کا تخم نصب کیا جاتا ہے ہر درخت کو ایک دوسرے سے ۴ فٹ کے فاصلے پر ہونا چاہئے اس کا درخت تین یا چار فٹ بلند ہوتا ہے۔ پھول کی رنگت زرد خوشنما ہوتی ہے۔ پھول کے وسط میں گہرا سرخ رنگ داغ ہوتا ہے۔ نومبر دسمبر میں ملک بنگالہ میں اور اس سے کچھ پہلے اضلاع شمالی و مغربی میں اس کے پھل کو مراد پر آجانا چاہئے کیونکہ اسلئے کہ موسم سرما آتے ہی پٹوے کا درخت مرجایا کرتا ہے۔ لفٹنٹ پاکسن لکھتے ہیں کہ شملہ میں پٹوا کی کاشت نہیں ہوتی ہے لیکن اگر وہاں کے مالی اس کو اکتوبر ہی میں بار در کرسکیں تو اس کا بار در ہونا ممکن ہے جب حال یہ ہے کہ شملہ میں رام توری جسے بھنڈی بھی کہتے ہیں اور بانگا پیدا ہوتا ہے تو پٹوا کے روئیدہ اور بار در ہونے میں کون شئے مانع ہوسکتی ہے۔ پٹوا کی کاشت کے لئے آب و ہوائے مرطوب درکار ہے اس واسطے بنگالہ میں بکثرت دیکھا جاتا ہے ۔

## خربزہ و سردا

جو ثمر کہ ہندوستان میں خربزے کے نام سے مشہور ہے۔

اس کا وطن بھی ہندوستان ہے۔ ہر چند جلد ورنگ نرمی وسختی
مغز و درجات شیرینی و بویائی جسامت ثمر وغیرہ کے اعتبار سے
ہندوستان کے مختلف حصوں میں مختلف قسم کے خربزے دیکھے
جاتے ہیں تاہم ہندی خربزوں کی جتنی قسمیں ہیں انکو مناسبت
کا کوئی دعوی۔ کابل بخارا سمرقند کے اقسام کے سردے کے ساتھ
نہیں ہے۔ آخر خربزہ ہندی ہندیوں کے نزدیک قابل توجہ منصور ہو
مگر سردا کے مقابل میں لکھنؤ کا خربزہ بھی نہایت بے حقیقت شے ہے
خربزہ کی کاشت کا رواج ہندوستان میں اکثر میدانی حصوں میں دیکھا
جاتا ہے۔ خاصکر ایسی جگہوں میں جہاں دریا کے عریض ہونے کے
باعث وبارے و چر بہت پڑ جاتے ہیں چنانچہ جس قدر خربزے
کثرت کے ساتھ سینکڑوں کوس گنگا کے دونوں جانب پیدا
ہوتے ہیں شاید کسی اور دریا کے دیارے اور چر میں کم
پیدا ہوتے ہونگے۔ گنگا چونکہ ایک دریائے عظیم ہے اور
اس واسطے اس کا گذر بھی ہندوستان کے مختلف مقامات
ہوکر ہوا ہے بہ تقاضائے آب وہوا دریا کے مختلف خربزے
بھی جو ان دیاروں میں پیدا ہوتے ہیں مختلف شکل مقدار
و ذائقہ کے ہوتے ہیں۔ مگر سب کم وبیش برے ہی ہوتے
ہیں!
جو اچھے دانے نکل بھی آتے ہیں تو انہیں بروں کے اعتبار
اچھے ہوتے ہیں مصری کی اعانت کے بغیر گنگا کے خربزوں کا
کھانا کسی قسم کی ادائے رسم کرنی ہے۔ ورنہ میوہ خوری
کا کوئی لطف نہیں پیدا ہوتا ہے۔ مگر حیدرآباد دکن اور حیدرآباد
اطراف بقرینہ غالب تمام دکن بلکہ تمام احاطہ مدراس کے خربزے

تو ایسے خرافات ہوتے ہیں۔ کہ انسان انکو اسی وقت حلق سے تمرد کرسکتا ہے۔ جب حالت شدت جوع میں کوئی چیز کھانیکے قابل میسر آسکے۔ مگر مولف نے ان اطراف کے لوگوں کو برغبت بقیمت ان نامعقول پھلونکو زہرمار کرتے دیکھا ہے ایسا معلوم ہوتا ہے۔ کہ ان بیچاروں کو لکھنؤ کے سفیدے اور چتیے کے وجود سے اطلاع نہیں ہے۔ ورنہ ایسے برے پھلوں کو مال غنیمت نہ سمجھتے بدترین خربزہ گنگا کے دیاروں میں سے اطراف بھاگلپور میں پورنیہ اور کشنگنج کے مطحول اشخاص کے ٹیبوں کی طرح بہت بڑا مگر حد درجہ بدذائقہ اور لاحول پڑھنے کے قابل ہوتا ہے۔ اس پر بھی مولف نے سینکڑوں من بھاگلپور کے خربزے ریل کے ذریعہ سے کلکتہ کو تجارت کی غرض سے جاتے ہوئے دیکھے ہیں۔ کلکتہ بھی عجب جگہ ہے۔ کہ نیک وبد سب کا گذر وہاں ہوجاتا ہے

یوں تو تمام کے خربزے سردے کے مقابل میں گرد رہا لیکن اس پر بھی آنسو پونچھنے کے واسطے لکھنؤ کے خربزے ہندوستانیوں کے لئے غنیمت ہیں۔ چونکہ خربزے جلد خراب ہوجاتے ہیں اس واسطے انہے حالت تازگی میں ذائقہ کرنا چاہیئے۔ پس ایسے لوگوں کو جو لکھنؤ سے دور رہتے ہیں تازہ خربزوں کا نصیب دشوار ہے۔ اگر ارباب شوق جن کا وطن لکھنؤ سے دور ہے خربزہ کی فصل میں کچھ روز دن کے لیے لکھنؤ میں قیام اختیار فرمادیں تو البتہ تازہ پھلوں کا لطف اٹھا سکتے ہیں جو حضرات لکھنؤ سے منگواکر اپنے وطن میں وہاں کے خربزوں کی

ذائقہ فرماتے ہیں ان کا ذائقہ فرمانا صرف قسم کہانیکو بکار آمد ہو سکتے ہیں۔ ورنہ درحقیقت انہیں خربزہ خوری کا پورا لطف حاصل نہیں ہوتا ہے۔ معلوم ہوتا ہے کہ لکھنؤ کی سرزمین کی یہہ تاثیر ہے۔ کہ وہاں کے خربزے اور جگہوں کے خربزے سے اچھے پیدا ہوں چند سال سے اور مقاموں کے کاشتکار بہی لکھنؤ کے چتلے اور سفیدے دونوں کے۔ تخموں سے خربزے پیدا کرتے ہیں۔ ہرچند یہہ خربزے ان کے سابق اور وطنی خربزوں کے مقابل میں ممتاز صورت اور ممتاز سیرت ہوتے ہیں۔ مگر لکھنؤ کے خربزے کے برابر اچھے نہیں نکلتے لکھنؤ نسلوں کے خربزے کی کاشت جونپوری والہ آباد وغیرہ کے اطراف میں ہونے لگی ہے۔ مگر تقاضائے آب وہوا اپنا جلوہ دکھلا ہی دیتی ہے۔ دیار کا اثر کچھہ نہ کچھہ آہی جاتا ہے۔ الہ آباد میں عموماً خربزے پٹنہ سے اچھے ہوتے ہیں۔ ابہی تک پٹنہ میں لکھنؤ کے خربزے کی نسل جاری نہیں ہوئی ہے۔ دیکھئے ہمارے دیار کے شائق کب تک اس کی طرف توجہہ کرتے ہیں۔ میرے اہل وطن میں ایک بڑا کمال یہ ہے کہ کسی کام میں جلدی کو راہ نہیں دیتے ہیں۔ مگر جب تمام دنیا کسی کام کو کرلیتی ہے۔ تب اس کام کو آغاز فرماتے ہیں۔ خیر اگر اب بہی کاشتکاران صوبہ بہار لکھنؤ کے خربزوں کے پیدا کرنیکا سامان کریں تو نہ صرف ذاتی فوائد اٹھا سکتے ہیں بلکہ عام صوبہ بہار بہی جنکو ہرسال بد ذائقہ پھیکے خرافات خربزے نصیب ہوتے ہیں لذت یاب پیداوار جدید ہو سکتی ہے۔ عام کاشتکاران سے اس کی امید بعرصہ قلیل

فضول ہی فضول ہے۔ مگر حضرات اہل شوق اگر اپنے باغوں
میں لکھنؤ کی خربزے پیدا کرنیکی سامان فرماویں تو خوب ہو۔
ترکیب مفصلہ ذیل قابل توجہ ہے۔

اسن کے مہینے میں زمین بخوبی جوتی جائے اور گیاہ وخشائش
کے دفع کرنیکے بعد مسطح کیجائے بعد ازاں گنگا یا کسی ندی
کے بالو سے ساری زمین بقدر تین انچ کے چھپا دی جاوے
بعد ازاں ابتدائے کاتک میں درمیان تین فٹ کے قریب عمیق
اور دو فٹ عرض میں کھودی جاویں ان دریوں میں بالو آمیز
مٹی داخل کرنا چاہیے۔ بعد ازاں یا انہیں دریوں میں تخم
بوئے جائیں۔ یا علیحدہ نورستہ پودے کوپی وغیرہ کی
کوچھیوں کے طور پر نصب کیے جائیں ہر دو بیک دوسرے
سے دس فٹ کے فاصلہ پر واقع ہو اور ہر قطار میں ایک
دوسرے اس قدر فاصلہ لازمی ہے۔ ضرورت سیرابی دیکھکر
کھیتوں کو سیراب کرنا چاہیے۔ اگر درختوں میں کیڑے لگنا
شروع ہوں تو لازم ہے۔ کسی قدر ہینگ تمباکو گڑ باہم آمیختہ
کرکے درخت کی جڑوں میں ڈال دیں اور آب تمباکو سے پینے
اگر دیتے جائیں کاتک کی گاچھیاں لگائے ہوئے چیت
بیساکھ تک پھل لاوینگی جو گاچھیاں پوس یا ابتدائے ماگھ میں لگائی
جاوینگی۔ ان کے پھل اور بیساکھ اور آدھے جیٹھ تک
مرادیں آوینگے پہلی پیداوار کو اگانت اور دوم کو پچھانت
کہتے ہیں اگانت سے پچھانت لذیذتر ہوگی کس واسطے خربزہ
کی پیداوار کی طبعی زمانہ یہی بیساکھ جیٹھ ہے
قبل اس کے کہ خربزہ کا بیان شروع ہو لازم ہے کہ تھوڑا سا فی

خربوزہ کی قلت شیرینی کی وجہہ عرض کی جائے۔ ظاہراً التعجب خیز معلوم ہوتا ہے۔ کہ کابلی سردے اس قدر شیریں ہوتے ہیں اور ہندوستانی خربزے اس قدر پھیکے کہ بسا اوقات ان میں شیرینی کا نام بھی نہیں پایا جاتا ہے۔

اس کثرت اور قلت شیرینی کا سبب یہ ہے۔ کہ ہندوستان میں ایک ملک نہایت گرم ہے۔ بتقاضائے حرارت شمسی سے خربزے کا شیریں مادہ بمقدار خود کثیر تکمیل پر پانے کی عوض اشٹارچ کی طرف مستحیل ہو جاتا ہے۔ ظاہر ہے کہ اشٹارچ ایک ایسا جوہر بادست ہے۔ کہ برائے خود کوئی ذائقہ نہیں رکھتا ہے۔ اور ترکیب جسم خربزہ میں شامل رہتا ہے۔ پس جب شیریں مادہ اس طور پر استحالہ پذیر ہو جاتا ہے تو افراط شیرینی کی کونسی صورت پیدا ہو سکتی ہے دانایان فن کیمسٹری پر روشن ہے کہ شکر کا استحالہ اشٹارچ کی طرف اور اشٹارچ کا استحالہ شکر کی طرف ایک امر محقق ہے۔ پس ایسی جگہوں میں کہ جہاں کے تقاضائے آب وہوا سے اشٹارچ کا استحالہ شکر کی طرف بمقدار کثیر ہو سکتا ہے وہاں کے خربزے یقیناً نہایت شیریں ہی ہونگے

ہندوستان میں کوئی جگہ ایسی نہیں ہے جہانکہ خربزے کابل کے سردے کی برابر شیرینی میں کر سکیں اور چونکہ سرد ملکوں خربزے کی نہایت شیریں قسمیں دیکھی جاتی ہیں۔ اس سے یہ بات مستنبط ہوتی ہے۔ کہ سرد ملکوں میں نہ صرف شیریں مادے بوضع خود تکمیل پاجاتی ہے۔ بلکہ اشٹارچ کا بھی استحالہ شکر کی طرف ہو جاتا ہے۔ لیکن جب اس وضع کی تکمیل و استحالہ سرد ملکوں میں ہوتا ہے۔ تو اس سے یہ امید کی جا سکتی ہے

کر سردے شملہ اور اطراف شملہ میں بکثرت پیدا ہوتے ہیں۔
واقعی شملہ ہوائے سرد کا بہی تقاضا ئے تہا حالانکہ وہاں سردے کی ایک
گاچہی پر بہی نظر نہیں پڑتی ہے۔ جب وہاں لوگوں نے سردے کی گاچہیاں
لگائیں بارور ہونا تو درکنار ان کا زندہ رہنا دشوار ہوگیا ہے اس
ناکامیابی کی وجہ یہہ ہوئی کہ شملہ میں بارش کی کثرت ہوتی ہے اور
اس سبب سے رطوبت کی بہی تولید بکثرت ہوتی ہے اور چونکہ کثرت رطوبت
خربزے کو بے حد مضر ہوتی ہے خربزے کے درخت وہاں زندہ
نہیں رہ سکتے ہیں
یہہ بات عند التجربہ ثابت ہو چکی ہے کہ کوہی مقاموں میں جہاں کہ سردی
اس قابل متصور ہے کہ سردا پیدا کر سکے لیکن کثرت باران وسیل
کے باعث یہہ عمدہ میوہ نہیں پیدا کیا جا سکتا ہے۔ ایسی جگہوں
میں سردا پیدا کرنیکی لفٹنٹ پاگن صاحب اسی طرز پر ذکر فرماتے ہیں
جس طور پر اہل فرنگ اپنے ملک میں سردے پیدا کر لیتے ہیں باغبان
فرنگ سردے پیدا کرنیکی واسطے ایک محفوظ مکان بناتے ہیں جسے
وہ لوگ میلن ہوس (Melon house.) یعنی خربزہ یا سردا خانہ کہتے
ہیں ایسے گھر کے اندر آفات خارجیہ از قسم باران وغیرہ سے سردے
کے درخت اور پہل محفوظ رہ سکتے ہیں لفٹنٹ موصوف سردا خانہ
بطرز قابل بنانے کی ہدایت فرماتے ہیں اور بہی جو کچہہ انکی ہدائتیں
سردے پیدا کرنیکی بابت میں ہیں ان کا خلاصہ بہی ذیل میں
حوالہ قلم کیا جاتا ہے
سردا خانہ بنانے میں یہ کچہہ ضرور نہیں ہے۔ کہ تمام چہت شیشے
سے بنائی جائے اگر تین تین فٹ فاصلوں پر بہی شیشے لگائے جائیں
تو روشنی آفتاب کی دخول اور بارش باراں سے بچاؤ کے واسطے

کافی ہے۔

سرداخانہ کی مشرقی اور مغربی دیواروں میں اس طرح شیشے لگائے جائیں کہ آفتاب کی شعاع صبح اور شعاع سہ پہر کا گزار ان شیشوں سے ہوکر سرداخانہ کے اندر بلا تکلف ہوا کرے ان دیواروں میں ایک فٹ سطح زمین سے زیادہ بلندی پر نہ شیشے لگے ہوں زیادہ بلندی سے اگر شیشے لگے ہونگے تو شعاع صبح اور شعاع شام کا داخل سرداخانہ کا ہونا محال ہوجائیگا۔ اس مکان میں صرف ایک شیشہ دار کیواڑوں کا دروازہ دکھن رخ ہونا چاہیئے۔ اور ایک کھڑکی بھی ایسی ہی شیشہ دار قبضوں پر اتر رخ ہونی چاہیئے تاکہ حبس کی کیفیت پیدا نہ ہوسکے اور نیز بارش سے بچاؤ کی شکل قائم رہے اور جو دو بقیہ دیواریں ہوں تو انکے مستحکم ہونے کے سبب سے اور بھی پائداری مکان کو حاصل ہوگی

سرداخانہ کے اندر کی زمین اول تو خود اعلی قسم کی زرخیز ہونی چاہیئے اور بہ نظر تقویت زمین چونا پوٹاش اور خاکستر استخواں کسیس محلول کے ساتھہ آمیزش کرکے داخل زمین کرنا چاہیئے ایک جزو کھلی کے سفوف کو دو جز بیخال کے ساتھہ مرکب کرکے کھاد کے طور پر سردے کی جڑوں میں دینا نہایت مفید ہوتا ہے اگر بیخال کبوتر فراہم نہ ہوسکے تو مرغ خانہ اور لبط خانہ کے کوڑے بیخال کبوتر کے بدل ہوسکتے ہیں درخت کی سڑی پتیاں جب کھاد کے طور پر استعمال کیجائیں تو انہیں شورہ محلول کو شامل کرنا چاہیئے یہہ کھاد زمین سرداخانہ کے لئے مناسب ہے اور کھاد سابق الذکر سرزمی کے تہا ہونکے لئے اضافہ شورہ کی ضرورت زمین کے کھاد میں کیوں ہوتی ہے اس سے بشتر عوام الناس مطلع نہیں ہیں جاننا چاہیئے کہ جو نباتات مثمر ایسے ثمر پیدا کرتے ہیں جن کی ترکیب میں اشارچ

اور شکر بمقدار کثیر داخل رہتے ہیں وہ زمین سے پوٹاش بھی بمقدار کثیر جذب
کر لیتے ہیں تجربہ سے معلوم ہوا ہے اگر تین کٹ زمین میں آلو کی کاشت کی جاوے
تو آلو کا درخت زمین سے ۲۰۰ پوٹاش جذب کریگے اگر اتنی ہی اراضی میں
چقندر بوئے جائیں تو ایکہزار ایکسو بیس پونڈ پوٹاش چقندر کے درخت اس
اراضی سے جذب کرینگے آلو اور چقندر دونوں کی ترکیب میں کم و بیش
اسٹارچ اور شکر داخل ہے لیکن سردے کی ترکیب میں ان دونو سے کہیں
زیادہ اسٹارچ اور شکر داخل ہیں پس ظاہر ہے کہ سردے کے درخت آلو اور
چقندر کے حساب سے بہت زیادہ مقدار میں زمین سے پوٹاش جذب
کرلینگے۔ جب حالت یہ ہوتی ہے تو زمین کی تقویت کا سامان کرنا باغبان
پر واجب ہے ورنہ پیداوار معقول کی کوئی امید نہیں کی جا سکتی ایسی زمین
ضعیف کی تقویت کے لئے جسمیں سے بمقدار کثیر پوٹاش کا جزو غائب ہو گیا
ہے شورے سے بہتر کوئی شے نہیں ہے بدیں وجہ کہ شورہ میں پوٹاش کا
شمول جسقدر بمقدار کثیر ہوتا ہے کسی اور شے میں نہیں ہوتا ہے اس جزو کو کھاد
میں داخل کرنے سے پوٹاش جذب شدہ کا بدل بدرجہ اتم ہو جاتا ہے اور پیداوار
میں بھی کسیطرح بیکی کی وجہ سے تنزل لاحق نہیں ہوتی ہے کوئی نقصان نہیں
سردے کی تخم ریزی کا زمانہ بیسویں سے لیکر تیسویں تاریخ اپریل تک ہے بونے کے قبل
لازم ہے کہ ۲۴ گھنٹہ تخم آب کسیس محلول میں بھولا سے جائیں بعد ازاں دو تین جیسے پہلے
بیان حسب ہدایت بالا تیار کی جا چکی ہوں تخم نصب کئے جائیں جب درخت نمودار ہوں
اور پہلی پتی مضبوط ہو چکی تب جو کونپلیں تنومند ہوں درمیانی پائی جائیں انہیں آلات
باغبانی کے بغیر ہاتھوں سے توڑ ڈالنا چاہئے ایسا کرنے سے درخت کے نمو میں پہلے
توقف لاحق ہوگا لیکن آخر کار درخت اور اثمار دونو کو نفع عظیم پہنچیگا اس بارے میں
میکفیل نامی باغبان انگریزی کی ہدایتیں جنکا خلاصہ مندرجہ ذیل ہوتا ہے نہایت
قابل لحاظ ہے لازم ہے کہ جب تخم سے سردے کا درخت اوگے اور شاخ برگ

نکالے تو اس نورستہ درخت کو اُس کی گرہ ثانی سے ٹونگ ڈالنا چاہئے۔
ایسا کرنے سے ٹونگی ہوئی شاخ کے پہلو سے ایک نئی شاخ نکلیگی
اس شاخ ثانی کو بھی گرہ ثانی سے ٹونگ دینا چاہئے ایسا کرنے کے
بعد اکثر ایسا ہی ہوتا ہے کہ درخت ہر گرہ سے ایک پھل اور ایک
سونڈھ جسے انگریزی میں ٹنڈرل ([illegible]) کہتے ہیں نکالنا
شروع کرتا ہے۔ اس پھل اور ٹنڈریل کے درمیان میں ملاحظہ کرنے
سے معلوم ہوگا کہ ایک نئی شاخ یعنے شاخ ثالث بھی وجود میں
آنے کو ہے جو بحالت رُشد خود بھی بار ور ہو سکے گی۔ جب شاخ
ثانی اس قدر بڑھ چکے کہ اُس پھل سے آگے نکل جا چکے تب چاہئے
کہ اس شاخ کو اور اُس ٹنڈرل کو ٹونگ دیں مگر ٹونگنے کے وقت
اس کا لحاظ ضرور کریں کہ اس ٹونگنے میں اُس پھل پر صدمہ نہ پہونچے
ایسا کرنے سے شاخ ثالث نہایت زور کے ساتھ بڑھنے لگے گی اور
اس سے پھل کو بھی فائدہ پہونچیگا اس ترکیب کے مفید ہونے کی
وجہ ظاہر ہے کس واسطے کہ جو مادہ شاخ ثانی کی طرف صرف ہوتا وہ شاخ
ثالث اور اُس ثمر کی تقویت میں صرف ہو جائیگا ✤

واضح ہو کہ سردے کی گاچھیاں ماہ جون میں بار ور ہونے لگیں گی۔
اس وقت میں زمین کو افراط رطوبت سے معمور رکھنا نہیں چاہئے۔
تھوڑی نمی کافی ہوگی۔ درخت کی شاخوں پر پانی نہ ڈالا جائے صرف
جڑھ کو سیراب کرنا چاہئے۔ گرم زمانے میں سرداخانے کے دروازے
اور کھڑکی دونوں کو ہوائے خارجی لینے کے لئے کھول دینا مفید ہوگا۔
جو پتے سردے کی گاچھیوں سے مردہ ہو کر جدا ہوں یا اگر کوئی شاخ
کسی وجہ سے ضعیف ہو جائے تو دونوں کو سرداخانے سے خارج کرنا
لازم ہے اور جب پھل نمودار ہوا کرے تو [illegible]

کی ترکیب مذکورہ بالا کی پابندی ہمیشہ ملحوظ رہے +

انگلستان میں سردے کی قسمیں بے شمار ہیں اور امید کی جاتی ہے کہ سرداخانے کی ترکیب کے ساتھ کوہی مقاموں میں انگریزی اقسام کے سردے پیدا کئے جا سکینگے چند اقسام کے نام فہرست ذیل میں درج کئے جاتے ہیں +

| نمبر شمار | نام | کیفیت |
|---|---|---|
| ۱ | کنگ آف اٹلی King of Italy شاہ ایطالیہ | سرخ مغز کا سردا ہے نہایت لذیذ اور کلاں ہوتا ہے + |
| ۲ | گلبرٹس امپروڈ وکٹری آف باتھ میلن Gilberts Improved Victory of Bath Melon | ایک مشہور قسم کا عمدہ اور نفیس سردا ہے + |
| ۳ | لارڈ نپیر میلن Lord Napier Melon | یہ سردا مقدار میں سب قسموں سے بڑا اور بھی لذیذ ہوتا ہے + |
| ۴ | دی سلطان میلن The Sultan Melon | سبز مغز اور نہایت نفیس ہوتا ہے + |

لفٹننٹ پاگسن ( Lieut Pagson ) نے اپنی تصنیف میں ۱۹ اقسام کے سردوں کے نام لکھے ہیں اور آخر میں لکھتے ہیں۔ کہ ان کے علاوہ اور بھی بہت ہیں۔ جو بہ لحاظ اختصار ذکر نہیں کئے جاتے ہیں +

واضح ہو کہ تحریرات بالا جو سردے کی نسبت حوالہ قلم ہوئیں ان سے اس امر کی ہدایت منظور ہے کہ اگر کوہی مقاموں میں سردے پیدا کئے جانے کی طرف توجہ فرمائیں تو بہ پابندی تراکیب مذکورہ بالا

اپنی کوششوں میں کامیاب ہو سکتے ہیں لیکن جو امورات ذیل میں درج ہوتے ہیں اُن سے ظاہر ہوگا کہ ہندوستان کے میدانی حصوں میں بھی سردے کی کاشت ممکن ہے چنانچہ جو اشخاص اس کام کی طرف امتحاناً متوجہ ہوئے ہیں اپنے محنت سے لذت یاب ہوتے گئے ہیں یہ امر مسلم ہے کہ ہندوستان کے میدانی حصوں میں کابلی سردے کے برابر خوش ذایقہ اور نفیس پھل نہیں پیدا ہو سکتا ہے لیکن جب لکھنو کے چتیلے اور سفیدے وغیرہ وغیرہ سے لذت و نفاست میں کہیں بہتر پھل پیدا کیا جا سکتا ہے تو ایسی حالت میں نا توجہی شائقین بہت حیرت انگریز متصور ہوگی۔

مسٹر فرمنجر Firminger لکھتے ہیں کہ سردے کی ایک قسم ہم نے اپنے فیروز پور کے باغ میں تیار کی تھی اور ہم اپنی کوششوں میں پوری طرح کامیاب ہوئے تھے یہ سردا کابلی اقسام سے تھا اور اس کے مغز کی رنگت سبز تھی۔ یہ سردا جسامت میں بزرگ اور شکل میں بیضاوی تھا اس کی جلد مسطح تھی اور تمام جلد پر جال کے طور کے نشان تھے جلد کا رنگ ہلکا سبز تھا اس کے تخم بھی بہ مناسبت جسم بزرگ اور دراز تھے اسی طرح کابلی سردے کے پیدا کرنے میں مسٹر چیو (Chew) بمقام شیب پور جو سواد کلکتہ سے ہے بہت کوشاں ہوئے تھے اور آخر کار کوشش بلیغ کے بعد وصف فائز المرام ہوئے بلکہ اس امر کی تحقیق بھی کر سکے کہ سردا ے کابلی ملک ہندوستان میں حسب مراد پیدا کیا جا سکتا ہے مؤلف مسٹر چیو کی ہدایت ہاے مندرج ذیل اور بھی اُن امور کی طرف جو سردے کی کاشت کے لیئے درکار اور ضروری متصور ہیں ارباب شوق کی توجہ فرمائی کا ملتجی ہوتا ہے۔

